# (۳۲) درودِ عالی

دُرودِ عالی دنیوی اور دینی حاجات پورا کرنے کا گنجینہ ہے عزت وعظمت کے حصول کے لیے یہ درود بہت اکسیر ہے۔ لہٰذا اگر کسی کو کسی کام میں فتح یا نصرت درکار ہو تو اسے چاہیے کہ چالیس یوم تک بعد نماز عشاء اس درود پاک کو ۱۰۰ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ حسب منشاء ہر کام میں فتح یابی نصیب ہوگی۔ ایسے ہی اگر کسی شخص پر ناجائز مقدمہ بنا ہو تو اس میں کامیابی کے لیے مقدمہ کی ہر تاریخ کو اس درود کو تہجد کے وقت سات سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلامتی اور برکت عطا فرما اُمّی نبی سیدنا

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْحَبِيْبِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو تیرا حبیب عالی قدر عظیم مرتبے

عَالِي الْقَدْرِ عَظِيْمِ الْجَاهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

والا ہے اور آپ کی آل اور صحابہ

وَاَصْحٰبِهٖ وَسَلِّمْ ○

سلامتی عطا فرما